آیات نمبر 79 تا 85 میں اللہ کی نعمتوں اور اس کی نشانیوں کا ذکر۔ پچھلی قوموں کے انجام کا ذکر۔ منکرین کو تنبیہ کہ اللہ کا عذاب آجانے کے بعد توبہ قبول نہیں کی جاتی۔

اَللّٰهُ الَّذِیۡ جَعَلَ لَكُمُ الۡاَنۡعَامَ لِتَرۡكَبُوۡا مِنۡهَا وَ مِنۡهَا تَاۡكُلُوۡنَ ﴿۷۹﴾ وہ اللہ ہی ہے جس نے تمہارے لئے مویشی جانور پیدا کئے تا کہ ان میں سے کسی پر تم سواری کرو اور کسی کا گوشت کھاؤ وَ لَكُمۡ فِیۡهَا مَنَافِعُ وَ لِتَبۡلُغُوۡا عَلَیۡهَا حَاجَةً فِیۡ صُدُوۡرِكُمۡ وَ عَلَیۡهَا وَ عَلَی الۡفُلۡكِ تُحۡمَلُوۡنَ ﴿۸۰﴾ اور ان میں تمہارے لئے اور بھی بہت سے فائدے ہیں اور اس لئے بھی کہ تم ان پر سوار ہو کر اپنی مرضی کی منزل مقصود تک پہنچ سکو اور تم خشکی میں ان جانوروں پر اور سمندر میں کشتیوں پر سوار ہوتے ہو وَ یُرِیۡكُمۡ اٰیٰتِهٖ ۖ فَاَیَّ اٰیٰتِ اللّٰهِ تُنۡكِرُوۡنَ ﴿۸۱﴾ اور اللہ تمہیں اپنی قدرت کی نشانیاں دکھاتا ہے، آخر تم اللہ کی کون کون سی نشانیوں کا انکار کرو گے اَفَلَمۡ یَسِیۡرُوۡا فِی الۡاَرۡضِ فَیَنۡظُرُوۡا كَیۡفَ كَانَ عَاقِبَةُ الَّذِیۡنَ مِنۡ قَبۡلِهِمۡ ؕ کیا ان لوگوں نے زمین میں چل پھر کر نہیں دیکھا کہ جو لوگ ان سے پہلے گزر چکے ہیں ان کا کیا انجام ہوا كَانُوۡۤا اَكۡثَرَ مِنۡهُمۡ وَ اَشَدَّ قُوَّةً وَّ اٰثَارًا فِی الۡاَرۡضِ فَمَاۤ اَغۡنٰی عَنۡهُمۡ مَّا كَانُوۡا یَكۡسِبُوۡنَ ﴿۸۲﴾ وہ لوگ تعداد میں بھی ان سے زیادہ تھے اور قوت میں بھی اِن سے زیادہ تھے، پھر زمین میں اُن کی چھوڑی ہوئی نشانیاں بھی اِن سے زیادہ ہیں لیکن ان کی یہ ساری کمائی ان کے کسی کام نہ آسکی فَلَمَّا جَآءَتۡهُمۡ رُسُلُهُمۡ بِالۡبَیِّنٰتِ فَرِحُوۡا بِمَا عِنۡدَهُمۡ



مِّنَ الۡعِلۡمِ وَ حَاقَ بِهِمۡ مَّا کَانُوۡا بِهٖ یَسۡتَهۡزِءُوۡنَ﴿۸۳﴾ پھر جب ان کے رسول واضح نشانیاں لے کر ان کے پاس آئے تو وہ اپنے علوم وفنون ہی پر نازاں رہے اور بالآخر اسی عذاب نے انہیں آگھیرا جس کا وہ مذاق اڑایا کرتے تھے فَلَمَّا رَاَوۡا بَاۡسَنَا قَالُوۡۤا اٰمَنَّا بِاللّٰهِ وَحۡدَهٗ وَ کَفَرۡنَا بِمَا کُنَّا بِهٖ مُشۡرِکِیۡنَ﴿۸۴﴾ پھر جب انہوں نے ہمارے عذاب کو دیکھ لیا تو کہنے لگے کہ ہم اللہ واحد پر ایمان لاتے ہیں اور ان تمام معبودوں کا جنہیں ہم اللہ کا شریک ٹھہراتے تھے انکار کرتے ہیں فَلَمۡ یَكُ یَنۡفَعُهُمۡ اِیۡمَانُهُمۡ لَمَّا رَاَوۡا بَاۡسَنَا ؕ سُنَّتَ اللّٰهِ الَّتِیۡ قَدۡ خَلَتۡ فِیۡ عِبَادِهٖ ۚ وَ خَسِرَ هُنَالِكَ الۡکٰفِرُوۡنَ﴿۸۵﴾ لیکن جب انہوں نے ہمارے عذاب کو دیکھ لیا تو ان کا ایمان لانا ان کے کچھ کام نہ آیا کیونکہ اللہ کا یہی مقررہ ضابطہ ہے جو ہمیشہ سے اس کے بندوں میں ہوتا چلا آیا ہے اور اس وقت کافر سخت خسارے میں رہے

رکوع[۹]